ABC CERTIFIED
کراچی کی آواز
Daily KARACHI 21
روزنامہ کراچی 21 NEWS
چیف ایڈیٹر محمد سعید شاہ
جلد نمبر 7 | اتوار 7 صفر المظفر 1444ھ 4 ستمبر 2022ء | شمارہ نمبر 127

## بحریہ ٹاؤن غیرقانونی تعمیرات کسی محکمے سے کوئی اجازت نہیں لی جاتی سندھ ہائی کورٹ برہم جواب طلب

# بحریہ ریاست کے اندر ریاست

- بحریہ ٹاؤن غیر قانونی تعمیرات کی آماجگاہ بنا ہوا ہے' عدالت نے ماسٹر پلان کا نقشہ بھی طلب کرلیا ہے
- سندھ بلڈنگ اور دیگر اداروں سے بھی کوئی اجازت نہیں لی جاتی' چیف سیکریٹری اور سیکریٹری بلدیات کو طلب کرلیا

## سرکاری وکیل بھی بول پڑا کھلی بدمعاشی

کراچی (کرائم رپورٹر/طاہر عباسی) بحریہ ٹاؤن میں ریاست کے اندر ریاست قائم کررکھی ہے سندھ ہائی کورٹ میں بحریہ ٹاؤن میں غیر قانونی تعمیرات کی گونج عدالت نے چیف سیکریٹری اور سیکریٹری بلدیات سے رپورٹ طلب کرلی' بحریہ ٹاؤن غیر قانونی تعمیرات کی آماجگاہ بن چکا ہے۔ عدالت نے ماسٹر پلان تعمیراتی نقشے اور دیگر ضروری دستاویزات بھی طلب کرلی' سرکاری وکیل نے بحریہ ٹاؤن میں ہونے والی غیر قانونی تعمیرات سے متعلق عدالت کو آگاہ کیا' بحریہ ٹاؤن سندھ بلڈنگ کنٹرول اتھارٹی اور دیگر متعلقہ اداروں سے اجازت (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 1)

## کورنگی نمبر 3 میں 6 مسلح افغانی ڈکیت گینگ نے بینک پر دھاوا بولا بیکری بھی لوٹ لی گئی' 4 ہزار 5 سو وارداتیں ہوچکی ہیں

# بینک میں 72 لاکھ کا ڈاکہ

- افغان گینگ 15 منٹ میں بینک کے عملے اور شہریوں کو یرغمال بناکر 72 لاکھ 38 ہزار 285 روپے لوٹ کر فرار ہوگیا
- رات گئے ڈاکوؤں نے ایک بیکری بھی لوٹ لی' علاقے میں 3 روز کے دوران عالم دین' معصوم بچے سمیت 3 افراد کو موت کے
- گھاٹ اتار دیا گیا ہے تاہم SSP کورنگی فیصل بشیر میمن کرائم پر قابو پانے میں مکمل طور پر ناکام ہوگئے' عوام کا SSP کو ہٹانے کا مطالبہ

## اسٹریٹ کرائم منشیات' گٹکا فیکٹریاں آباد چائنا کٹنگ جاری SSP کورنگی مکمل ناکارہ ہوچکے

کراچی (نمائندہ خصوصی/صفدر محمود آرائیں) کورنگی نمبر تین میں ماسٹر کارفانس بینک میں 6 رکنی مبینہ غیر مقامی ڈاکو گینگ کا دھاوا 72 لاکھ روپے سے زائد نقدی اور سیکورٹی گارڈ کا اسلحہ لوٹ کر فرار ہوگئے پولیس نے کرائم سین یونٹ کی مدد سے ابتدائی تحقیقات مکمل کرلی' کورنگی پولیس سرجوڑ کر بیٹھ گئی مختلف علاقوں میں پولیس کے چھاپے تاحال آخری اطلاعات تک کوئی کامیابی نہ مل سکی' تفصیلات کے (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 2)

## بلدیاتی الیکشن ازخود نوٹس کا مطالبہ

حافظ نعیم نے چیف جسٹس کو خط لکھ دیا
ایسی کوئی صورتحال نہیں کہ انتخابات ملتوی ہوں

کراچی (اسٹاف رپورٹر) حافظ نعیم نے چیف جسٹس پاکستان کو خط لکھ کر بلدیاتی الیکشن میں تاخیر پر از خود نوٹس کا مطالبہ کردیا' امیر جماعت اسلامی کراچی حافظ نعیم نے پریس کانفرنس (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 7)

## سیلاب میں سندھ حکومت مکمل ناکام ہوچکی، اسد عمر

کراچی (اسٹاف رپورٹر) پی ٹی آئی کے مرکزی سیکریٹری جنرل اسد عمر نے کہا (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 6)

## توہین عدالت سماعت

پولیس کو فی الفور جواب جمع کرانے کی ہدایت
شہری نواز علی نے مریم نواز کیخلاف درخواست دائر کررکھی ہے

لاہور (بیورو رپورٹ) لاہور کی سیشن کورٹ نے مریم نواز کے خلاف اندراج مقدمے کی درخواست پر سماعت کرتے ہوئے پولیس کو جواب جمع کروانے کی ہدایت کردی۔ سیشن کورٹ (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 5)

## سیاستدان سیلاب متاثرین کی مدد کریں، صدر مملکت

اسلام آباد (بیورو رپورٹ) صدر مملکت ڈاکٹر عارف علوی نے سیاستدانوں (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 4)

## سندھ پیپلز پارٹی نے ڈبویا

سندھ کے تعلیمی نظام کو پی پی نے تباہ کردیا
کرپٹ اور نااہل حکومت اب بھی کرپشن کررہی ہے

کراچی (اسٹاف رپورٹر) پاک سرزمین پارٹی کے چیئرمین سید مصطفیٰ کمال نے کہا ہے کہ پیپلز پارٹی کی کرپٹ اور نااہل حکومت کے باعث جہاں پہلے 70 لاکھ بچے اسکول سے محروم (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 3)



## لوگ ریلیف کے منتظر

اسلام آباد (بیورو رپورٹ) وفاقی وزیر برائے ماحولیاتی تبدیلی سینیٹر شیری (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 8)

## زرداری نے سوا رب سے زیادہ چوری کی

شہباز شریف کے بیٹوں نے سوا رب چرائے

کراچی (اسٹاف رپورٹر) پاکستان تحریک انصاف (پی ٹی آئی) کے چیئرمین (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 10)

## سیلاب زدگان زندگیاں بچانا مشن

کراچی (اسٹاف رپورٹر) صوبائی وزیر اطلاعات' ٹرانسپورٹ شرجیل انعام میمن (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 9)

## کراچی میں 28 سال سے ٹارگٹ کلنگ کررہا تھا روپوش تھا

# کالعدم سپاہ محمد نیٹ ورک بے نقاب

# خونی بھیڑیا دہشت گرد گرفتار

- ملزم واردات کی غرض سے گلستان جوہر میں موجود تھا' انٹیلی جنس بنیاد پر کارروائی کی گئی
- گلبرگ میں اعجاز نامی شہری کو قتل کیا' مقدمہ گلبرگ میں درج ہے' 2 ساتھی جیل میں ہیں
- شہر قائد میں دوبارہ ٹارگٹ کلنگ کیلئے نیٹ ورک بحال کررہا تھا' سی ٹی ڈی کا دعویٰ

کراچی (کرائم رپورٹر/بابر رند) کراچی میں 28 سال قبل ٹارگٹ کلنگ کی وارداتوں میں ملوث روپوشی اختیار کرنیوالا مبینہ دہشت گرد پکڑا گیا۔ سی ٹی ڈی کی گلستان جوہر بلاک 7 میں ٹارگٹڈ کارروائی' کالعدم سپاہ محمد کا مبینہ دہشت گرد کو گرفتار کرنے کا دعویٰ کیا ہے' 1994 میں ٹارگٹ کلنگ کی وارداتوں کا اعتراف' ملزم سے دیسی ساختہ ہتھیار برآمد ہوا ہے۔ ترجمان سی ٹی ڈی کے (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 11)

## انسانیت کا دشمن

کراچی (اسٹاف رپورٹر) وفاقی وزیر برائے تخفیف غربت اور (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 12)

## زرداری پر الزام لگانے والوں کو شرمندگی ہوگی

نیازی صاحب پہلے انسان بنو اور پھر سیاستدان بنو

اسلام آباد (بیورو رپورٹ) پاکستان پیپلز پارٹی (پی پی پی) کے ترجمان (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 14)

## مسائل حل یقین دہانی

کراچی ڈویژن کے صدر سے رضوان شاہ کی ملاقات

کراچی (اسٹاف رپورٹر) پی ایس 127 پاکستان پیپلز پارٹی کے رہنما رضوان (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 13)

## گینگسٹر غلامک سرگرم

# افشانی گولیوں سے گونج اٹھا

## ارسلان زخمی

- غلامک کے بھتیجے حذیفہ نے منشیات کے تنازعے پر ارسلان کو گولیاں ماریں
- علاقے میں خوف و ہراس، لیاری میں ایک بار پھر گینگ وار مضبوط ہونے لگی

کراچی (کرائم رپورٹر) لیاری میں ایک بار گینگ وار سر اٹھانے لگا، افشانی گلی فائرنگ سے گونج اٹھی، علاقے میں خوف (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 15)

## عوام کی آواز اٹھانے پر قید کیا گیا، حلیم عادل

کراچی (اسٹاف رپورٹر) اپوزیشن لیڈر سندھ اسمبلی حلیم عادل شیخ نے کہا (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 16)

## نارتھ / گلبرگ / جمعہ گوٹھ
# 5 زخمی ڈاکو گرفتار

مختلف علاقوں میں کارروائیوں کے دوران پولیس ملزمان کے ساتھ دوطرفہ مقابلہ ہوا

گرفتار ڈاکوؤں کے قبضے سے چھینے گئے موبائل فونز، موٹر سائیکل اور اسلحہ بھی برآمد کیا گیا

کراچی (کرائم رپورٹر/ ندیم اسلم) نارتھ کراچی گلبرگ اور جمعہ گوٹھ میں پولیس مقابلے 5 ڈاکو زخمی حالت میں گرفتار۔ تفصیلات کے مطابق کراچی پولیس نے مختلف مقامات پر ملزمان سے دوطرفہ فائرنگ کا تبادلہ کرتے ہوئے پولیس نے مختلف مقامات پر پولیس مقابلوں کے دوران (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 17)

خیسو گوٹھ میں پولیس کے ٹارگیٹڈ آپریشن میں SSP ملیر رانا معروف عثمان آپریشن کی خود نگرانی کررہے ہیں

# لانڈھی دروازہ توڑ آپریشن

بدنام زمانہ اسٹریٹ کرمنلز، گٹکا، ماوا مافیا کے گھروں پر چھاپے مارے گئے

11 ملزمان کو گرفتار کر کے بھاری تعداد میں منشیات، اسلحہ، گٹکا برآمد

کراچی (کرائم رپورٹر/ ایاز قریشی) لانڈھی میں جرائم پیشہ افراد کے خلاف پولیس کا دروازہ توڑ آپریشن۔ بدنام زمانہ ملزمان کے گھروں پر چھاپے 11 بدنام زمانہ کردار پکڑے گئے۔ ہیروئن (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 22)

## سابق حکومت نے IMF سے مہنگے معاہدے کئے، وزیر خزانہ

عمران حکومت نے پیٹرول کی قیمتیں اور تنخواہ دار طبقے پر ٹیکس بڑھانے کا معاہدہ کیا تھا

کراچی (اسٹاف رپورٹر) وزیر خزانہ مفتاح اسماعیل کا کہنا ہے کہ عمران خان کی حکومت نے عالمی مالیاتی ادارے (آئی ایم ایف) سے پیٹرول کی قیمت اور تنخواہ دار طبقے پر ٹیکس بڑھانے (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 23)

## ملٹی نیشنل کمپنیاں بھی فلموں کیلئے اسپانسرشپ کریں

پاکستان فلم انڈسٹری کی بحالی کے لئے سب کو ملکر کام کرنا ہوگا

لاہور (شوبز نیوز) نامور اداکارہ میرا نے کہا ہے کہ پاکستان فلم انڈسٹری کی بحالی کسی ایک فرد کی ذمے داری نہیں بلکہ سب کو مل کر اپنا اپنا کردار ادا کرنا ہوگا۔ فلم انڈسٹری میں جو چند ایک (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 30)

## ملک ڈوب رہا ہے پرویز الٰہی نفرتوں کے بیج بو رہے ہیں

کراچی (اسٹاف رپورٹر) وزیر ماحولیات سندھ اسماعیل راہو نے پنجاب کی جانب سے کالاباغ ڈیم بنانے کے مطالبے کی (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 24)

## کرارا جواب دیدیا

عورت کے گناہ کی سزا بھی مرد کے گناہ کے برابر ہے، بشریٰ

کراچی (شوبز نیوز) ڈاکٹر بشریٰ اقبال ایک مقبول میزبان اور اسلامی اسکالر ہیں اور انہیں مشہور ٹیلی وینجلسٹ ڈاکٹر عامر لیاقت حسین کی سابقہ اہلیہ کے طور پر جانا جاتا ہے۔ حال (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 19)

## پاکستان / سیلاب
# دوست ممالک ساتھ ہیں

اسلام آباد (بیورو رپورٹ) ڈی جی آئی ایس پی آر میجر جنرل بابر افتخار نے کہا ہے کہ سیلاب زدگان کی بحالی اور امداد کے لیے دوست ممالک آرمی چیف سے مسلسل رابطے میں ہیں، (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 20)

کراچی میں سیلاب متاثرین کیلئے قائم کیمپ میں دو بچے خالی برتن لے کر بیٹھے ہوئے ہیں

## IMF کو ہمیشہ کیلئے طلاق دینا ہوگی، ثروت قادری

وزیر خزانہ شرمندہ ہیں تو اپنے عہدے سے استعفیٰ دے دیں

کراچی (اسٹاف رپورٹر) سربراہ پاکستان سنی تحریک محمد ثروت اعجاز قادری نے کہا ہے کہ ملک کو مسائل کی دلدل سے نکالنے کیلئے آئی ایم ایف کو ہمیشہ کیلئے طلاق دینا ہوگی، وزیر (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 25)

## نیو کراچی / صنعتی ایریا
# 23 منشیات فروش گرفتار

خیسو گوٹھ، منگھوپیر، سرسید، پچل، پاک کالونی، ڈاکس میں سرچ آپریشن کیا گیا

بھاری تعداد میں چرس برآمد، مقدمات درج، آپریشن جاری رکھنے کا عندیہ

کراچی (کرائم رپورٹر/ ساگر جنید قریشی) پچل، ماڈل کالونی، پاک کالونی، خیسو گوٹھ، سرسید، منگھوپیر، ڈاکس اور پاپوش نگر میں پولیس کے چھاپے 23 منشیات فروش پکڑے گئے، پولیس نے بھاری مقدار میں چرس برآمد کرلی۔ خیسو گوٹھ میں ہونے والے آپریشن کی نگرانی SSP ملیر خود (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 18)

کراچی سے گرفتار مختلف موٹرسائیکل لفٹر گروہ اور برآمد ہونیوالی موٹرسائیکل پولیس کی تحویل میں

## محمود آباد / سولجر / موچکو
# 14 لفٹر کا قصہ تمام

مختلف گینگ سے 15 سے زائد موٹر سائیکلیں برآمد کرلیں گئیں، اسلحہ بھی برآمد

مسلم خان، بتاجو، شہزاد، یاسین، یامین اسٹریٹ کرائم کی وارداتوں میں مطلوب تھے

کراچی (کرائم رپورٹر/ ایاز قریشی) موچکو، محمود آباد، سولجر بازار سمیت پولیس کے مختلف علاقوں میں چھاپے، مختلف گینگ کے 14 لفٹر پکڑے گئے 15 سے زائد موٹر سائیکلیں (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 21)

## SBCA افسران کے خلاف انکوائری کا حکم

سندھ ہائی کورٹ میں ناظم آباد میں غیر قانونی پورشنز بنانے سے متعلق درخواست پر سماعت

کراچی (اسٹاف رپورٹر) سندھ ہائی کورٹ نے ناظم آباد نمبر تین میں غیر قانونی پورشنز بنانے سے متعلق درخواست پر ایس بی سی اے کے ذمہ داران افسران کے خلاف انکوائری کا (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 27)

## سیلاب سے بڑا سبق ملا نقصان بہت زیادہ ہے، احسن اقبال

اسلام آباد (بیورو رپورٹ) وفاقی وزیر منصوبہ بندی احسن اقبال نے کہا ہے کہ سیلاب ہمیں بڑا درس دے گیا ہے، جس کا (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 26)

## ہالا کے کردار میں ڈھل گئی ہوں

ہمسفر میں فرحان سعید کا کردار حمزہ کچھ خاص نہیں بھایا

کراچی (شوبز نیوز) پاکستان کی معروف اداکارہ ہانیہ عامر نے کہا ہے کہ انہیں مشہور ڈرامے ہمسفر میں فرحان سعید کا کردار مناسب نہیں لگا۔ خوبرو، ڈیمپل کوئین کے نام سے (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 28)

## برطانیہ
### بین الاقوامی لفٹر گروہ کے کمانڈر نوید یامین نے لندن سے لگژری گاڑی چوری کر لی
# برطانیہ سے چوری 50 کروڑ کی گاڑی برآمد

ملزم نوید یامین نے کراچی کے تاجر جمیل شفیع کو 30 کروڑ میں فروخت کردی، برطانیہ نے کراچی میں موجودگی کا انکشاف کیا

تحریری خط کے بعد کسٹم اور پولیس نے گاڑی اور بھاری تعداد میں اسلحہ بھی برآمد کرلیا، سفارتخانے کے ذریعے گاڑی لائی گئی، پولیس

کراچی (کرائم رپورٹر/ طاہر عباسی) برطانیہ کے شہر لندن سے چوری شدہ کار کراچی کے خیابان بادبان سے برآمد دو ملزمان کو گرفتار کرلیا، مرکزی کرداروں کی گرفتاری کیلئے (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 29)

ضلع کورنگی ناصر جمپ سے چمڑا چورنگی جانے والا مین روڈ پر جگہ جگہ کچرے کے انبار لگے ہیں سیوریج کا پانی تالاب کا منظر پیش کر رہا ہے جو انتظامیہ کیلئے سوالیہ نشان بنا ہوا ہے

## ڈی جی ایم ڈی اے کرپشن کے بے تاج بادشاہ ہیں، راجا اظہر

کراچی (اسٹاف رپورٹر) پاکستان تحریک انصاف کے رکن صوبائی (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 31)

## کورنگی / چمڑا / چورنگی
# سڑکیں تباہ
## حادث معمول

ناکارہ سیوریج سسٹم کے باعث سڑکوں پر گندگی کے ڈھیر لگے رہتے ہیں

منٹوں کا سفر گھنٹوں میں ہونے لگا، مکین پریشان، حکام سے نوٹس لینے کا مطالبہ

کراچی (اسٹاف رپورٹر/ عبدالحسیب قریشی) ڈسٹرکٹ کورنگی میں جابجا کچرے کا ڈھیر سیوریج سسٹم مکمل تباہ سڑکیں مرمت کی (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 32)

## ایدھی لائن بس سروس 10 ستمبر سے کراچی والوں کیلئے دستیاب ہوگی

کراچی (اسٹاف رپورٹر) اورنج لائن بس سروس کے آزمائشی سروس شروع (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 33)

## بن قاسم / سرکاری اسکول
# کھنڈر کا منظر پیش کرنے لگا

خستہ حال عمارت کے باعث بچے خوف میں مبتلا ہوکر اسکول چھوڑنے لگے

سندھ گورنمنٹ بوائز پرائمری اسکول کے کلاس رومز میں جانور بندھے ہیں، اساتذہ

کراچی (اسٹاف رپورٹر/ محمد رضوان بیگ) کراچی کا اسکول کھنڈرات کا منظر پیش کرنے لگا تعلیم اور ڈویلپمنٹ کے لیے (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 34)

## سیاسی جماعتیں غداری کے سرٹیفکیٹ بانٹنا بند کریں، شوکت

کراچی (اسٹاف رپورٹر) سابق وزیر خزانہ شوکت ترین نے کہا ہے کہ (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 35)

## جلد لوگ سڑکوں پر ہونگے

راولپنڈی (بیورو رپورٹ) عوامی مسلم لیگ کے سربراہ شیخ رشید احمد نے کہا ہے کہ وہ وقت دور نہیں جب کارخانے اور دکانیں بند ہوں گی اور لوگ سڑکوں پر آ سکتے ہیں۔ سماجی رابطے کی ویب سائٹ ٹوئٹر پر جاری بیان میں شیخ رشید کا کہنا تھا کہ حکومت کو ممنوعہ فنڈنگ، توشہ خانہ اور توہین (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 41)

## دریائے سندھ / سیلاب
# ہزاروں افراد پھنس گئے

سیہون شریف (بیورو رپورٹ) دریائے سندھ میں اونچے درجے کے سیلاب سے ہزاروں افراد پھنس گئے، سیکڑوں دیہات کا زمینی رابطہ منقطع ہوگیا، خیرپور ناتھن اور سیہون ڈوب گئے، منچھر جھیل میں پانی کی سطح میں مسلسل اضافے کے سبب آبادیوں کو نقل مکانی کا الرٹ جاری کردیا گیا۔ (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 42)

## اسحاق کھوڑو / سجاد الحسن / کمان کرینگے
### کراچی میں غیر قانونی تعمیرات کو روکنے کیلئے 9 رکنی کمیٹی قائم وزیر بلدیات نگرانی کرینگے
# شہر قائد بڑے آپریشن کی تیاری

ڈائریکٹر جنرل چیئرمین مقرر، آئی جی سندھ، کمشنر، ڈپٹی کمشنر اور متعلقہ اداروں کو نوٹس جاری

ڈائریکٹر جنرل کمپلین سیل، ڈائریکٹر لیگل، سیکشن اور سیکریٹری ریحان خان ٹیم میں شامل ہیں

کراچی (اسٹاف رپورٹر/ احمد ڈاکر) کراچی میں غیر قانونی تعمیرات کون کرا رہا ہے فوری غیر قانونی تعمیرات روکنے کیلئے 9 رکنی اعلیٰ سطحی کمیٹی تشکیل وزیر بلدیات براہ راست (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 43)

# بلدیات نامہ

## اندرون سندھ
# سیلاب زدہ علاقوں کا دورہ

صوبائی وزیر نے لاڑکانہ، سکھر، قمبر شہداد کوٹ اور شکارپور کا فضائی دورہ کیا

سندھ میں بارشوں اور سیلاب نے تباہی مچائی ہے، ریسکیو آپریشن جاری ہے

کراچی (اسٹاف رپورٹر) صوبائی وزیر بلدیات سید ناصر حسین شاہ نے سیلاب زدہ علاقوں کا فضائی دورہ کیا اس موقع پر ممبر صوبائی اسمبلی سہیل انور سیال اور چیئرمین لوکل کونسل ایسوسی ایشن سندھ سید کمیل حیدر شاہ بھی ان کے ہمراہ موجود تھے فضائی دورے کے موقع پر صوبائی وزیر (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 37)

## محکمہ موسمیات کی بالائی علاقوں میں بارشوں کی پیشگوئی

اسلام آباد (بیورو رپورٹ) محکمہ موسمیات نے ملک کے بالائی علاقوں میں (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 36)

## ملک میں آٹے کی قیمتیں تاریخ کی بلند ترین سطح پر

کراچی (اسٹاف رپورٹر) ملک میں آٹے کی قیمتیں تاریخ کی بلند ترین سطح (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 38)

ایڈمنسٹریٹر کراچی بیرسٹر مرتضیٰ وہاب ایکسپو سینٹر میں پرنٹنگ، پیکجنگ اینڈ گرافکس آرٹ نمائش 2022 کا افتتاح کر رہے ہیں

## پرنٹنگ / گرافکس / آرٹس
# مستقبل روشن ہے

ہمیں دوسرے ممالک سے مقابلے کے لئے بہت سفر طے کرنا ہے

تین روزہ نمائش کا کراچی میں انعقاد خوش آئند ہے، افتتاحی تقریب سے خطاب

کراچی (اسٹاف رپورٹر) ایڈمنسٹریٹر کراچی، مشیر قانون اور ترجمان حکومت سندھ بیرسٹر مرتضیٰ وہاب نے کہا ہے کہ (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 39)

## سندھ میں حالیہ بارشوں کے بعد وبائی امراض پھیل گئے

کراچی (اسٹاف رپورٹر) دو ماہ کے دوران سندھ میں مختلف سرکاری (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 40)

## ضلع غربی انتظامیہ کا متاثرین کی عارضی رہائش گاہوں کا دورہ

صفائی ستھرائی، پانی کی فراہمی اور دیگر سہولیات کا جائزہ لیا گیا

کراچی (اسٹاف رپورٹر) ڈپٹی کمشنر ضلع غربی میر غلام قادر تالپور نے ایڈمنسٹریٹر بلدیہ غربی سید شبیہ الحسن اور میونسپل کمشنر غلام سرور کے ہمراہ سیلاب متاثرین کیلئے قائم عارضی رہائش گاہوں کا دورہ کیا دورے کے موقع پر ڈپٹی کمشنر ضلع غربی میر غلام قادر تالپور کا کہنا تھا کہ سیلاب (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 45)

## PECHS خلاف ضابطہ تعمیرات پر تحقیقات کا حکم

DG ایس بی سی اے نذر حسین لغاری ذمہ دار افسران کا تعین کریں، عدالت کا حکم

کراچی (اسٹاف رپورٹر) سندھ ہائی کورٹ نے پی ای سی ایچ ایس پلاٹ نمبر 175/ اے بلاک 2 میں خلاف ضابطہ تعمیرات سے متعلق درخواست پر ڈی جی ایس بی سی اے کو تحقیقات کرنے کا حکم دیدیا۔ سندھ ہائیکورٹ میں پی ای سی ایچ ایس پلاٹ نمبر 175/ اے بلاک 2 میں (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 46)

صوبائی وزیر اطلاعات، ٹرانسپورٹ و ماس ٹرانزٹ شرجیل انعام میمن پریس کانفرنس سے خطاب کر رہے ہیں

## کمشنر کراچی کا ملیر کے ریلیف کیمپوں کا دورہ

کمشنر اقبال میمن نے متاثرین میں ضروری اشیاء تقسیم کیں اور مسائل دریافت کئے

ملیر (نامہ نگار) کمشنر کراچی اقبال میمن ملیر میں قائم سیلاب متاثرین (باقی صفحہ 3 بقیہ نمبر 44)

پبلشر و پرنٹر محمد سعید شاہ نے ابن حسن آفسٹ پرنٹنگ پریس سے چھپوا کر دفتر روزنامہ کراچی 21 نیوز 25/B داتاری ولاز پلاٹ نمبر FT-1/13 مین کلفٹن روڈ فریئر ٹاؤن کراچی سے شائع کیا

کراچی کی آواز
روزنامہ کراچی 21 NEWS Daily KARACHI 21
چیف ایڈیٹر محمد سعید شاہ
ایڈریس:۔ہاؤس نمبر B-25 داتاری والا پلاٹ نمبر FT-1/13 مین کلفٹن روڈ فریئر ٹاؤن کراچی۔فون نمبر 021-35877601-35877603
Email.karachi21news@gmail.com

# کراچی میں پانی کا بدترین بحران
## 5 روز سے فراہمی بند

دھابیجی پمپنگ اسٹیشن میں چند روز قبل لائن پھٹنے سے شہر میں پانی کی فراہمی معطل ہوئی تھی، پانی کی شدید قلت کے باعث شہری مہنگے داموں ٹینکرز ڈلوا کر ضرورت پوری کرنے پر مجبور ہیں

کراچی (اسٹاف رپورٹر) کراچی میں پانی کا بدترین بحران پیدا ہوگیا جب کہ دھابیجی پمپنگ اسٹیشن میں چند دن قبل لائن پھٹنے سے شہر میں پانی کی فراہمی متاثر ہوئی تھی۔ کراچی میں پانی کا بحران بدترین شکل اختیار کرگیا ہے، مختلف علاقوں میں 5 دن سے پانی کی فراہمی بند ہے جس کی وجہ سے شہریوں کو شدید مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے، شہری ٹینکرز خرید کے اپنی ضروریات زندگی پورا کررہے ہیں۔ دھابیجی پمپنگ اسٹیشن پر لائن پھٹنے سے شہر میں پانی کی فراہمی متاثر ہوئی تھی تاہم لائن کی مرمت ہونے کے باوجود شہر میں پانی کی فراہمی معمول پر نہ آسکی گلشن اقبال، گلستان جوہر، کورنگی، لانڈھی، ملیر، نارتھ کراچی، نیو کراچی، لیاقت آباد، فیڈرل بی ایریا، گلشن معمار، اورنگی ٹاؤن سمیت دیگر میں پانی کی فراہمی بند ہے۔ شہریوں کا کہنا ہے کہ پورا ملک پانی پانی ہوگیا ہے لیکن کراچی میں پانی کی فراہمی معطل ہے، پانی نہ ہونے سے شدید مشکلات کا سامنا کرنا پڑ رہا ہے، مہنگے ٹینکرز خرید کر اپنی ضروریات پوری کررہے ہیں۔ ذرائع کا کہنا ہے کہ واٹر بورڈ کے چند افسران نے شہر میں مصنوعی بحران پیدا کیا ہے اور وہ رہائشی علاقوں کے بجائے تجارتی و کاروباری مقامات پر پانی فراہم کررہے ہیں۔

## 300 یونٹ پر فیول ایڈجسٹمنٹ سرچارج ختم

وزیراعظم شہباز شریف نے 300 یونٹ بجلی پر فیول پرائس ایڈجسٹمنٹ سرچارج ختم کردیا ہے، ساتھ ہی یہ اعلان بھی کیا کہ سستی بجلی پیدا کرنے کے لیے 10 ہزار میگاواٹ تک کے شمسی و ہوائی بجلی کے منصوبے شروع کیے جائیں گے جن سے زراعت، صنعت اور گھریلو صارفین سمیت دیگر شعبوں کو سستی بجلی فراہم کرنا ممکن ہو جائے گا۔ پارلیمنٹ ہاؤس اسلام آباد میں مسلم لیگ (ن) کے ارکان قومی و صوبائی اسمبلی سے خطاب کرتے ہوئے انہوں نے کہا کہ نواز شریف اور مجھ سمیت کوئی نہیں چاہتا کہ غریبوں پر بوجھ ڈالا جائے، اس بار پٹرول کی قیمت میں اضافہ کرنے کا فیصلہ بہت مشکل تھا، ساری رات سوچ کر یہ اضافہ کرنا پڑا کیونکہ اب تو چھینک بھی مارنی ہو تو آئی ایم ایف سے پوچھنا پڑتا ہے۔ وزیراعظم نے اپنے طور پر 300 یونٹ پر ایف پی اے سرچارج ختم کرکے عوام کو ایک بڑا ریلیف دیا ہے اور کہا جارہا ہے کہ بجلی کے 75 فیصد صارفین کو اس سے فائدہ ہوگا مگر دوسری طرف حقیقت یہ ہے کہ ایف پی اے سرچارج کا نفاذ کسی بھی سطح پر صارفین کو ہضم نہیں ہورہا، یہ ایک نیا کھیل ہے جو صارفین کے ساتھ پچھلے کچھ عرصے سے کھیلا جارہا ہے، پہلے بلوں میں اس نام کی کوئی چیز موجود نہیں تھی، صارف اپنی استعمال شدہ بجلی کا بل اور اس پر معمول کے ٹیکسوں کی ادائیگی کرتا تھا، اب اس مد کی وجہ سے جتنا بل ہوتا ہے اس سے زیادہ ایف پی اے سرچارج اور اس پر ٹیکس لگ کر آتا ہے۔ لاہور ہائی کورٹ کے راولپنڈی بینچ نے ایف پی اے سرچارج ختم کرنے کا حکم جاری کیا ہوا ہے، حکومت اس حکم کی پیروی کرنے کے بجائے کبھی 200 اور کبھی 300 یونٹ پر سے یہ سرچارج ختم کررہی ہے، اگر یہ سرچارج 300 یونٹ تک بجلی پر غلط ہے تو اس سے زیادہ استعمال کرنے والوں پر جائز کیسے ہوسکتا ہے؟ ایک طرف بجلی کے نرخ اتنے بڑھ گئے ہیں کہ صارفین کو ایک یونٹ پہلے ہی بہت مہنگا پڑتا ہے، اس پر اس سرچارج کا نفاذ سیدھا سادہ ظلم ہے، بجلی کے یونٹ کی قیمت کم کرنے کے بجائے صرف ایف پی اے سرچارج میں رعایت دے کر بغلیں بجانے سے عام آدمی کو کوئی فائدہ نہیں ہوگا۔ پہلے یہ سرچارج کبھی کبھار اس وقت لگایا جاتا تھا جب کبھی پٹرول یا ڈیزل کی قیمت بڑھتی تھی، اب ہر ماہ نیپرا اس مد میں فی یونٹ اضافے کی منظوری دے دیتا ہے، چند روز قبل ساڑھے چار روپے فی یونٹ کی منظوری دی گئی ہے، سونے پر سہاگہ یہ کہ وزیراعظم صاحب فرماتے ہیں کہ ساری رات سوچ کر انہیں مجبوراً پٹرول کی قیمت میں اضافہ کرنا پڑا لیکن یہ جو فیول پرائس ایڈجسٹمنٹ کی مد میں ہر ماہ عوام پر بجلی گرائی جارہی ہے، اس کا مداوا کون کرے گا؟ انہوں نے یہ بھی کہا ہے فیول پرائس ایڈجسٹمنٹ سرچارج کی مد میں انہوں نے آئی ایم ایف سے پوچھ لیا ہے، حقیقت یہ ہے کہ آئی ایم ایف کا اس سے کوئی تعلق نہیں وہ صرف بجلی پر سبسڈی ختم کرنے کی شرط عائد کرتا ہے۔ سوال یہ ہے کہ 300 یونٹ تک اگر فیول پرائس سرچارج کا ریلیف مل سکتا ہے تو ان صارفین کا کیا قصور ہے جو 301 یونٹ خرچ کریں گے اور ہزاروں روپے کا سرچارج ان پر نافذ ہو جائے گا، اگر ایک صارف پر صرف ایک یونٹ زائد استعمال کرنے پر چار پانچ ہزار روپے کا اضافی بوجھ پڑ جائے تو یہ کتنی بڑی ناانصافی ہوگی، اس طرح تو عوام نفسیاتی مریض بن جائیں گے کہ ہر وقت اپنے بجلی کے میٹر کو دیکھتے رہیں کہ وہ کہیں 300 یونٹ سے 301 پر تو نہیں جارہا۔

## عمران خان حقیقتاً خطرناک ہو چکے ہیں؟

تحریر: مصطفیٰ کمال پاشا

پاکستان کے سابقہ وزیراعظم شاہد خاقان عباسی نے ایک انٹرویو میں بہت اہم بات کہی کہ ن لیگ نے عمران خان کے خلاف کیسز سے بہت سی امیدیں وابستہ کررکھی ہیں لیکن تاریخ بتاتی ہے کہ انہیں کوئی خطرہ نہیں ہے۔ خاقان عباسی ایک معتبر سیاستدان ہی نہیں بلکہ وہ زبان و بیان کے حوالے سے بھی ایک انتہائی معقول اور معتبر شخصیت کے طور پر جانے پہچانے اور مانے جاتے ہیں، اس لئے ان کی بیان کردہ بات کو نظرانداز کرنا ممکن نہیں ہے انہوں نے دریا کو کوزے میں بند کردیا ہے۔ ن لیگ کی سیاسی قلابازیاں اور بدحواسیاں بھی تاریخی حیثیت رکھتی ہیں اس بارے میں کوئی شک نہیں کہ ہمارے مقتدر حلقوں نے نواز شریف کو سیاسی منظر سے ہٹانے کے لئے جو کچھ کیا وہ بھی شرمناک تھا لیکن نواز شریف نے منظر سے ہٹتے وقت جو بیانیہ ترتیب دیا وہ درست ثابت ہوا اور نکالے جانے کے بعد انہوں نے اسی بیانیے کو زیادہ زور سے بلند آہنگ میں دہرایا تو انہیں عوامی تائید ملی، ان کی مظلومیت نے انہیں عوام میں اور بھی مقبول بنایا پھر جب انہوں نے گوجرانوالہ کے جلسے تو تک ر ہوا اصلاحی خطاب میں تین جرنیلوں کا نام لے کر انہیں اپنے خلاف سازش کرنے اور منظر سے ہٹانے جانے کا ذمہ دار قرار دیا تو ان کی عوامی پذیرائی میں اور بھی اضافہ ہوا، اس سے پہلے کوئی سیاستدان اتنی جرائت نہیں دکھا سکا تھا کہ وہ حاضر سروس جرنیلوں کا نام لے کر انہیں سازش کنندہ قرار دے سکے چاہے وہ ذوالفقار علی بھٹو ہی کیوں نہ ہو۔ عمران خان کی حکومت اپنی ناکاکردگی اور نالائقی کے بوجھ تلے دبتی چلی جارہی تھی۔ عمران خان تقریروں پر تقریریں کرتے اور مخالف سیاستدانوں کو للکارتے چلے جارہے تھے جبکہ ان کی حکمرانی پست ترین ہوتے جارہی تھی۔ پارٹی صفوں میں انتشار اور کار سرکار میں افتراق نے پی ٹی آئی کی عوامی پذیرائی میں پستی پیدا کردی تھی۔ ماہرین پی ٹی آئی حکومت (مرکز+پنجاب) کی کارکردگی پر سوالیہ نشان اٹھا رہے تھے اور تجزیہ نگاروں کے بقول اگلے برس (اکتوبر 2023ء) ہونے والے عام انتخابات میں تحریک انصاف کی عبرتناک شکست یقینی تھی، اس پس منظر میں اپوزیشن کی تحریک عدم اعتماد کے نتیجے میں عمران حکومت کو چلتا کیا گیا۔ 10 اپریل کے بعد، اپنی حکومت کے خاتمے کے بعد سے عمران خان ایک نئے انداز میں سامنے آئے انہوں نے ایک دن بھی بغیر کچھ کئے، بغیر رکے اور بغیر شہباز شریف کی اتحادی حکومت کے خاتمے کی کاوش کئے، نہیں گزارا۔ وہ گزرے 4 مہینوں یا اس سے کچھ زیادہ عرصے میں حکومت کے خلاف کام کرتے کرتے تمام حدود و پھلانگ چکے ہیں انہوں نے اپنی حکومت کے خاتمے کو غیر ملکی سازش کہا اور اندرون ملک میر جعفروں اور میر صادقوں کا ذکر بھی کیا انکار اور نفرت کے بیانیے کو پروان چڑھایا جس سے ان کی عوامی پذیرائی میں اضافہ ہوا۔ شہباز شریف نے عمران خان کے ایسے رویوں کے حوالے سے خوب سچ کہا کہ وہ ملک دشمن، مکار، فریبی وغیرہ وغیرہ ہے اس نے پاکستان کو ڈیفالٹ کرنے کی کوشش کی کیا یہ ملک دشمنی نہیں ہے؟

فارن فنڈنگ کیس ہو یا توشہ خانہ ریفرنس، توہین عدالت کیس ہو یا دہشت گردی کا معاملہ، عمران خان کو اس وقت سنگین الزامات کا سامنا ہے بادی النظر میں یہ کیس تگڑے اور سنجیدہ نوعیت کے ہیں جن میں سے بچ نکلنا آسان نہیں لگتا لیکن ہمارے مقتدر حلقے بھی سیدھے سادے نہیں ہیں ان کی بچھائی ہوئی بساط بھی عام فہم اور سیدھی سادی نہیں بلکہ پیچ دار ہے وہ بھی ایک کھیل میں مصروف ہیں حسب سابق معاملات کو اپنے ہی انداز میں چلانے اور بڑھانے میں مصروف ہیں۔ اپریل 2022ء میں جب عمران خان کے خلاف تحریک عدم اعتماد کامیاب ہوئی تو ایک آواز یہ بھی اٹھی تھی کہ عمران خان کو 2/3 اکثریت کے ساتھ اقتدار میں لانے کے لئے ایسا کچھ کیا گیا ہے یہ بیانیہ تھوڑی دیر کے لئے چلا تھا اور پھر یک دم غائب ہو گیا۔ گزرے 4 ماہ کے دوران عمران خان کی سرگرمیوں کا مطالعہ اس حوالے سے بڑا دلچسپ ہے ایک طرف اتحادی حکومت کے اقدامات ہیں حکومت کی طرف سے بنائے جانے والے کیسز ہیں دوسری طرف ان کیسز کے حوالے سے عمران خان کا ری ایکشن اور عدالتیں ہیں، ابھی تک عمران خان بڑے محفوظ اور مامون انداز میں اپنی عوامی پذیرائی بڑھانے میں مصروف ہیں، وہ ہر کام کر رہے ہیں جس سے حکومت زچ ہوتی ہے، کمزور دکھائی دیتی ہے، وہ حکومت کو امپورٹڈ بھی کہتے ہیں اور اس سے کسی قسم کا رابطہ رکھنے یا اس کے ساتھ بیٹھنے سے بھی انکاری ہیں وہ ہر حربہ استعمال کررہے ہیں جس سے حکومت ناکام ہوتی نظر آئے انہیں معلوم ہے کہ آئی ایم ایف کے ساتھ ہمارے معاملات طے ہونا کس قدر اہم ہے انہیں یہ بھی معلوم ہے کہ پاکستانی معیشت تباہی کے کنارے کھڑی ہے اور اگر آئی ایم ایف کے ساتھ پاکستان کے معاملات طے نہ ہوئے تو ڈیفالٹ بھی ہوسکتا ہے اس کے باوجود ان کے وزیر خزانہ شوکت ترین نے پنجاب اور کے پی کے کے وزراء خزانہ پر دباؤ ڈال کر آئی ایم ایف کے ساتھ معاملات سے علیحدگی کا خط لکھانے کی کاوش کی اور اس حوالے سے جو آڈیو ایک قوم کے سامنے آئی ہے وہ عمران خان کے اس طرز فکر و عمل کی غمازی کرتی ہے جس کا ذکر وزیراعظم شہباز شریف نے گزشتہ دنوں اپنے ممبران پارلیمنٹ کے ساتھ خطاب میں کیا ہے عمران خان حصول اقتدار کے لئے شہباز شریف حکومت کو ناکام بنانے کے لئے اس قدر گر سکتے ہیں اس قدر راہ چلتے ہتھکنڈے پر اتر آئیں گے کہ وہ سب اقدار بھول بھال جائیں گے عملاً ایسا ہوا ہے اور ہو رہا ہے۔ خاقان عباسی کا بیان کہ تاریخ بتاتی ہے کہ انہیں کوئی خطرہ نہیں ہے ملاحظہ کریں تو حقیقت احوال واضح ہوتی ہے۔ عمران خان جس ایجنڈے پر گامزن ہیں۔ پاکستان کو افتراق و انتشار کے حوالے کرنے، سول وار کی طرف لے جانے اور انارکی پھیلانے کے جس مشن پر مامور ہیں وہ قدم بقدم اس کی تکمیل میں لگے ہوئے ہیں انہیں معاونت بھی مل رہی ہے ان کے سیاسی قد کاٹھ میں اضافہ بھی ہو رہا ہے، ان کے خلاف سنجیدہ نوعیت کے کیسز بھی ہیں لیکن وہ بلا خوف و خطر اپنے مشن پر آگے ہی بڑھتے چلے جارہے ہیں۔ انہوں نے ایک پوری نسل ایسے ہی افکار و نظریات کے مطابق تیار کرلی ہے اور اب وہ یہ کہنے لگے ہیں کہ میں خطرناک ہوگیا ہوں وہ اسلام آباد پر دھاوا بولنے اور معاملات منجمد کرنے کی دھمکیاں بھی لگا رہے ہیں اپنے خلاف فیصلہ آنے کی صورت میں پھر فیصلہ عوام کریں گے کی دھمکیاں بھی دے رہے ہیں۔ ایسا لگ رہا ہے کہ عمران خان حقیقتاً خطرناک ہوگئے ہیں ایسا خطرہ جس کا تدارک ضروری ہے۔

☆☆☆

## انجمن سادات امروہہ کی جانب سے سیلاب زدگان کیلئے امدادی کیمپ کا انعقاد

امدادی کیمپ امروہہ کمیونٹی سینٹر فیڈرل بی ایریا میں لگایا گیا

شہریوں کی جانب سے بچوں کیلئے خشک دودھ، راشن اور دیگر سامان جمع کرایا گیا

ڈپٹی کمشنر طہٰ سلیم نے کیمپ کا دورہ کیا اور امدادی سامان کا جائزہ لیا

بلاتفریق پاکستانی قوم کی خدمت کررہے ہیں، صدر انجمن حیدر عباس

کراچی (اسٹاف رپورٹر) انجمن سادات امروہہ کراچی اور میکو کے اشتراک سے امروہہ کمیونٹی سینٹر فیڈرل بی ایریا میں سیلاب زدگان کی امداد کیلئے کیمپ لگایا گیا ہے، جس میں کھانے پینے، ادویات، بچوں کیلئے دودھ، مچھر دانی اور دیگر اشیاء اہل کراچی کی جانب سے جمع کر کے اندرون سندھ اور بلوچستان کے متاثرین میں تقسیم کرنے کا عمل جاری ہے ڈپٹی کمشنر طہٰ سلیم نے امدادی کیمپ کا دورہ کیا اور دی جانے والی چیزوں کا جائزہ لیا اس موقع پر ڈپٹی کمشنر کا کہنا تھا کہ انجمن سادات امروہہ ہر مشکل گھڑی میں اپنی قوم کے ساتھ ہوتی ہے اور اپنے ہم وطنوں کی مدد کیلئے ہر وقت تیار ہے انجمن سادات امروہہ نے اپنی قوم کی خدمت کی ہے اس موقع پر انجمن سادات امروہہ کے صدر حیدر عباس نے کہا کہ انجمن بلاتفریق اپنے پاکستانی قوم کی مدد کی ہے۔



## سیلابی علاقوں میں فوج لگا کر تمام آبی گذرگاہیں کلیئر کرائی جائیں، الطاف شکور

کراچی (اسٹاف رپورٹر) پاسبان ڈیموکریٹک پارٹی کے چیئرمین الطاف شکور نے کہا ہے کہ سیلابی علاقوں میں فوج لگا کر تمام آبی گذرگاہیں کلیئر کرائی جائیں اور نئے چینل کھود کر پانی کا تیز اخراج ممکن بنایا جائے۔ سیلابی پانی کو ذخیرہ کرنا پہلی ترجیح ہونی چاہئے۔ سیلاب سے سندھ کو جو نقصان پہنچا ہے اس سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ کالاباغ ڈیم کیوں ضروری ہے۔ کالاباغ ڈیم کے ریونیو کا پچاس فیصد سندھ کو ملنا چاہیے۔ تمام صوبے اس بات کو تسلیم کریں کہ کالاباغ ڈیم کا پانی سب سے پہلے سندھ کی ضروریات پوری کرے گا۔ آبی گذرگاہوں پر چھوٹے ڈیمز بنا کر پانی اور بجلی کی ضروریات پوری کی جاسکتی ہیں۔ سیلاب سے بچنے کے لئے خیبر سے لے کر سمندر تک پانی کے بہاؤ کے راستے کو آبی ماہرین ڈیزائن کریں تاکہ سیلاب کی تباہ کاریوں سے ملک کو محفوظ کیا جاسکے۔ پاسبان سیاستدانوں کے اس قسم کے دلائل کو مسترد کرتی ہے کہ ایسی برسات پاکستان میں پہلی مرتبہ ہوئی ہے۔ 2013 اور اس سے پہلے بھی پورا ملک سیلاب کی لپیٹ میں آچکا ہے۔ ایسے سیلاب ہر سال نہیں آتے لیکن جب بھی آئیں ان سے بچاؤ کی پیش بندی کرنے کی ضرورت ہے۔ ملک اس سیلاب کی وجہ سے بیس سال پیچھے چلا گیا ہے اور یہ ہماری ناقص منصوبہ بندی کا نتیجہ ہے۔ پارلیمنٹ آبی گذرگاہوں پر تعمیرات کو قابل سزا جرم قرار دے۔ پاسبان اسٹیئرنگ کمیٹی کی میٹنگ میں سیلاب اور اس سے ہونے والی تباہ کاریوں خصوصاً سندھ میں ہونے والی تباہی پر افسوس کا اظہار کرتے ہوئے پی ڈی پی کے چیئرمین الطاف شکور نے مزید کہا کہ ملک میں پانی ذخیرہ کرنے کی صلاحیت کو ہنگامی بنیادوں پر بہتر کیا جانا چاہیے کیونکہ گلیشیئرز کے تیزی سے پگھلنے کی وجہ سے پاکستان کو مستقبل قریب میں پانی کی بہت بڑی قلت کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## کے الیکٹرک ایف اے سی میں رعایت کی منتقلی کو سبوتاژ کرے گی، محفوظ النبی خان

ذوالفقار بھٹو جونیئر نے سیلاب کی تباہ کاریوں میں وڈیرہ شاہی کے کردار کو بے نقاب کردیا

کراچی (اسٹاف رپورٹر) بجلی کے صارفین سے فیول ایڈجسٹمنٹ چارجز کی وصولیابی کا کوئی جواز نہیں ہے وزیراعظم کی جانب سے بجلی کے 300 یونٹ استعمال کرنے والے صارفین سے فیول ایڈجسٹمنٹ چارجز کے اطلاق کی منسوخی کوئی کمال نہیں ہے فیول ایڈجسٹمنٹ چارجز مکمل طور پر ختم ہونا چاہئیں ان خیالات کا اظہار کراچی سٹیزن کونسل کے صدر محفوظ النبی خان نے مسعود عالم، عابد علی، صدیق بلوچ، انور عباس و دیگر رہنماؤں سے ملاقات کے دوران کیا محفوظ النبی خان نے کہا کہ کے الیکٹرک کی جانب سے جاری اوور بلنگ کی شکایت کے پیش نظر یہ امر قرین از قیاس ہے کہ کے الیکٹرک وزیراعظم کی اس رعایت کو اپنے بلوں میں منتقل نہیں کرے گی بلکہ اوور بلنگ اور غلط میٹر ریڈنگ کے ذریعے صارفین کے یونٹ 300 سے زائد ظاہر کئے جائیں گے انہوں نے کہا کہ ایس ای سی پی، نیپرا اور وفاقی محتسب جیسے ادارے کو کے الیکٹرک کی بدعنوانی اور بدانتظامی کا بھی نوٹس لیکر کے الیکٹرک کو پیشگی متنبہ کرنا چاہئے۔ دریں اثنا محفوظ النبی خان نے ذوالفقار علی بھٹو جونیئر کے بیان کو ان کے دادا بھٹو شہید کے انقلابی فکر کی غمازی قرار دیا ہے۔

سندھ کے معروف عالم دین مولانا مسعود افضل پانچوی الخلیف ایجوکیشنل ٹرسٹ کے تحت کیمپ میں ریلیف کاموں کا جائزہ لے رہے ہیں



المصطفیٰ ویلفیئر سوسائٹی کے سرپرست اعلیٰ حاجی حنیف طیب کی ہدایت پر گورنمنٹ الفلاح پائلٹ اسکول ملیر روڈ پر سیلاب و بارش متاثرین کے ریلیف کیلئے مفت طبی کیمپ لگایا گیا

## سیلاب زدگان کی بھرپور انداز میں مدد کریں گے، راشد سردار

ہمارے آباؤ اجداد نے پاکستان بنایا، پاکستان کی سالمیت اور ترقی کی ذمہ داری ہم سب پر عائد ہوتی ہے، شرکاء

کراچی (اسٹاف رپورٹر) کمشنر کراچی اور محکمہ تعلیم حکومت سندھ کے اشتراک سے انٹرسٹی مقابلوں کا انعقاد کیا گیا، مقابلوں میں ملی نغموں میں پہلی پوزیشن ڈسٹرکٹ کورنگی، دوسری ڈسٹرکٹ سینٹرل جبکہ ڈسٹرکٹ ایسٹ نے تیسری پوزیشن حاصل کی نعت میں پہلی پوزیشن ڈسٹرکٹ کیماڑی، دوسری ڈسٹرکٹ ملیر جبکہ ڈسٹرکٹ سینٹرل نے تیسری پوزیشن حاصل کی۔ یہ مقابلے وطن عزیز کے 75 ویں یوم آزادی کے کی مناسبت سے منعقد کئے گئے، اس سلسلے میں منعقدہ تقریب میں بانیان پاکستان کو بھرپور خراج تحسین پیش کیا گیا۔ تقریب میں مختلف اسکولوں کے طلباء وطالبات نے یوم آزادی پاکستان کی مناسبت سے خصوصی ٹیبلوز بھی پیش کئے۔ تقریب سے خطاب میں مہمان خصوصی معروف گلوکار شہزاد رائے، کمشنر کراچی اقبال میمن اور ڈپٹی ڈائریکٹر فرحت عزیز نے پوزیشن ہولڈر طلباء وطالبات کو میار کباد پیش ہوئے کہا کہ ہمارے آباؤ اجداد نے پاکستان بنایا تھا اب اس گلشن کے آبیاری، تحفظ اور سالمیت کی ذمہ داری ہم سب پر عائد ہوتی ہے۔ ہر پاکستانی کا قومی فریضہ ہے کہ وہ شاعر مشرق علامہ محمد اقبال کے افکار اور بانی پاکستان قائد محمد علی جناح کے ویژن پر عمل کرتے ہوئے پاکستان کی ترقی و خوشحالی کیلئے اپنا کردار ادا کرے۔ اس موقع ڈسٹرکٹ اسکاؤٹ سیکریٹری راشد سردار نے کہا کہ ہمارے اجداد نے پاکستان بنایا اب پاکستان کی سالمیت اور ترقی کی ذمہ داری ہم سب پر عائد ہوتی ہے۔

## ملک میں تاریخی مہنگائی حکمرانوں کی ناقص معاشی پالیسی کا نتیجہ ہے، لوید قمر زیدی

کراچی (اسٹاف رپورٹر) تذکرۃ المعصومین ٹرسٹ کا اجلاس جامع مسجد و امام بارگاہ حیدری اورنگی ٹاؤن نمبر دس میں منعقد ہوا جس میں اراکین ٹرسٹ کے علاوہ عزاداران امام حسینؑ کی کثیر تعداد و شریک ہوئی، اجلاس میں کہا گیا کہ ملک میں تاریخی مہنگائی حکمرانوں کی ناقص پالیسی کا نتیجہ ہے۔ اس وقت مہنگائی اپنے بلند ترین سطح پر ہے، پٹرول، بجلی، گیس، اور اشیاء خورد و نوش کی قیمتوں کو کنٹرول میں رکھا جائے۔ کیونکہ بارشوں کی تباہی اس وقت مہنگائی کی شرح میں تسلسل سے ہونے والا اضافہ عوام کو بے موت ماردیگا۔ یہ بات لوید قمر زیدی، افسر علی رضوی، شاہد حسین زیدی، ناصر حسین زیدی، ڈاکٹر حسین سید، ضرغام حیدر زیدی اور دیگر نے اپنے مشترکہ بیان میں کہی۔

معہد الخلیل الاسلامی ٹرسٹ شعبہ خدمت خلق کی جانب سے سیلاب زدگان کیلئے راشن کے پیکٹ تیار کئے گئے ہیں



## ہیومن رائٹس کمیشن کے چیئرمین سے مدینہ کالونی کے وفد کی ملاقات

شہر کے موجودہ حالات پر تبادلہ خیال کیا گیا، منشیات فروشوں کے خلاف آواز اٹھانے پر اتفاق

کراچی (اسٹاف رپورٹر) کیا منشیات کی لعنت کے خلاف آواز بلند کرنا گناہ ہے اس معاشرے میں اس منشیات کی فروشوں کی وجہ سے ہماری نوجوان نسل پوری قوم تباہ و برباد ہو رہی ہے مدینہ کالونی، رحیم شاہ کالونی، المصطفیٰ کالونی، اسلام نگر، و دیگر علاقوں کے افراد کا منشیات کے خلاف احتجاج آواز اٹھانا جرم بنادیا گیا سوشل میڈیا پر پہلے افواہ کا میسج چلایا گیا بعد میں خود ہی اس کی نفی کرکے میسج چلایا کہ مومن آباد پولیس نے اٹھایا مسلسل غلط بیانی یعنی فضا قائم کرنے کی کوشش تصادم نفرت کی آگ کو ہوا دینے کی ایک بھرپور منظم کوشش کی گئی حکومت ادارے اس کے خلاف اور محکمہ سندھ پولیس کے خلاف غلط بیانی آواز اٹھانا غیر قانونی عمل ہے ان غلط افواہ پھیلانے والوں کے خلاف کارروائی عمل میں لایا جائے اگر کوئی بیگناہ ہے تو تحقیقات کی جائے اگر ایف آئی آر ہے تو قانونی تقاضہ پورے کئے جائے اور سامنے لایا جائے مدینہ کالونی کے وفد میں محمد آفتاب، محمد زاہد خان، محمد آصف، عابد خان، وقاص شیخ زاہد بہاری نے ہیومن رائٹس کمیشن کے چیئرمین الحق شیخ سے اکٹھے ان سے ملاقات کیا اس ملاقات میں بہت سے امور پر بات چیت ہوئی اس موقع پر مدینہ کالونی کے ذمہ داران میں محمد آفتاب، وقاص شیخ، محمد زاہد خان، عابد خان، محمد آصف، زاہد بہاری نے حالات سے الحق شیخ کو آگاہ کیا جس پر مشترکہ بیان میں سب نے کہا کہ مجرم خواہ کسی بھی مذہب سے مسلک سے تعلق رکھتا ہو اس کے خلاف محکمہ اداروں کی کارروائی کی تحریف اداروں کی ہمت حوصلہ افزائی کرنا ہمارا ہر پاکستانی قوم کا فریضہ ہے ہم انسانیت کی خدمت پر یقین رکھتے ہیں ہمارے لئے سب انسان ایک ہیں خواہ وہ کسی بھی زبان رنگ ونسل مذہب فرقے سے تعلق رکھتے ہو اپنے ہیں۔

## سیلاب زدگان کی بحالی کیلئے امدادی سرگرمیاں جاری ہیں، سید ناصر عباس شیرازی

کراچی (اسٹاف رپورٹر) مجلس وحدت مسلمین پاکستان کی جانب سے سیلاب زدگان کی بحالی کے لئے ملک بھر میں امدادی سرگرمیاں جاری ہیں سیلاب زدگان کی زندگیاں معمول پر آنے تک امدادی کیمپس اور کاروائیاں جاری رہیں گی ان خیالات کا اظہار مجلس ویلفیئر آرگنائزیشن کے صدر سید ناصر عباس شیرازی نے وحدت ہاؤس کراچی میں ایم ڈبلیو ایم کراچی کی امدادی ٹیم سے خطاب کرتے ہوئے کیا کہ مجلس وحدت مسلمین پاکستان کا رفاہی ادارہ مجلس ویلفیئر آرگنائزیشن پہلے دن سے ہی اپنے سیلاب زدگان پاکستانی بہن بھائیوں کی مدد کے لئے میدان عمل میں موجود ہے اس وقت کراچی، اسلام آباد، لاہور اور گلگت بلتستان کے سو سے زائد مقامات پر امدادی کیمپس لگائے گئے ہیں۔

## امدادی اداروں کی رہنمائی کیلئے مربوط میکنزم کا قیام ضروری ہے، محمود مولوی

خاطر خواہ نظم نہ ہونے کی وجہ سے بہت سے مقامات پر شدید بدنظمی کی شکایات ہیں، نو منتخب رکن قومی اسمبلی

کراچی (اسٹاف رپورٹر) این اے 245 کراچی سے نو منتخب رکن قومی اسمبلی محمود مولوی نے کہا ہے کہ سیلاب متاثرین کی بحالی اور امداد کے عمل کو منظم اور مربوط بنانے کی ضرورت ہے، تاکہ ہر ضرورت مند اور متاثر فرد تک امداد پہنچ سکے۔ سماجی رابطوں کی معروف ویب سائٹ ٹوئٹر پر اپنے ایک بیان میں محمود مولوی نے کہا کہ پاکستانی عوام اور ادارے جس انسانی جذبے، خلوص اور تندہی سے ملک کے چاروں صوبوں کے سیلاب متاثرین کی مدد کیلئے میدان عمل میں ہیں، یہ انتہائی قابل تحسین ہے، میں ان سب کے جذبہ ہمدردی کو سلام پیش کرتا ہوں، مجھے امید ہے کہ ان مشترکہ کوششوں سے سیلاب متاثرین کے مسائل جلد حل ہوں گے اور ان کی مشکلات کم ہو جائیں گی۔ محمود مولوی نے اپنے بیان میں مزید کہا کہ سیلاب متاثرین کی بحالی اور امداد کا یہ جذبہ نہایت قابل تحسین ہے، تاہم ایک عرض ہے کہ متاثرین کے ساتھ تعاون کیلئے میدان عمل میں نکلے ہوئے امدادی اداروں کی رہنمائی کیلئے ٹھوس معلومات پر مشتمل مربوط میکنزم بنانے کی ضرورت ہے، تاکہ امداد زیادہ بہتر اور منظم انداز میں حقداروں تک پہنچ سکے۔ انہوں نے کہا کہ امداد اور بحالی کیلئے کام تو الحمدللہ بہت ہورہے ہیں، مگر کوئی خاطر خواہ نظم نہ ہونے کی وجہ سے بہت سے مقامات پر شدید بدنظمی کی شکایات ہیں، ایسے علاقے بھی موجود ہیں جہاں امداد بار بار پہنچ رہی ہے، جبکہ بہت سے علاقے ایسے بھی ہیں۔

## یوم ختم نبوت ﷺ کو یوم دفاع ختم نبوت کے طور پر منائیں گے، سید محمد علی شاہ

کراچی (اسٹاف رپورٹر) مرکز جامعہ نور القرآن کے سرپرست اعلیٰ عالمی روحانی اسکالر سید محمد علی شاہ نے صدر میں آل پاکستان جیولری ایسوسی ایشن کے چیئرمین محمد راشد سے ملاقات، علامہ سید محمد علی شاہ نے کہا کہ یوم ختم نبوت ﷺ کو یوم دفاع ختم نبوت کے طور پر منائیں گے، 7 ستمبر 1974 کو پارلیمنٹ نے قادیانیوں کو غیر مسلم قرار دیا تھا، ختم نبوت ﷺ پر پہرہ دیتے رہیں گے گستاخ رسول سے ہم بیزار ہیں، قادیانی فتنہ ہر بار نت نئے طریقے سے سر اٹھانے کی کوشش کرتا ہے۔

## اہم ٹیلیفون نمبرز

| | |
|---|---|
| پولیس ہیلپ لائن | 15 |
| ٹریفک ہیلپ لائن | 1915 |
| موٹر وے پولیس | 130 |
| بم ڈسپوزل اسکواڈ | 99212680 |
| فائر بریگیڈ | 021-99215007-08 |
| ایدھی فاؤنڈیشن | 115 |
| چھیپا فاؤنڈیشن | 1020 |
| خدمت خلق فاؤنڈیشن | 34264572 |
| جناح اسپتال | 99201300-06 |
| عباسی شہید اسپتال | 99260400-5 |
| سول اسپتال | 992215740-6 |
| لیاقت نیشنل اسپتال | 021-4947017*8 |
| ضیاء الدین اسپتال | 021-6648239-8 |
| نیشنل اسپتال | 021-34968660 |
| آغا خان اسپتال | 021-34930051 |
| قومی ادارہ امراض قلب | 021-99201261-2-3 |
| فاطمید بلڈ فاؤنڈیشن | 021-32225284 |
| حسینی بلڈ بینک | 021-32238406-08 |
| فلائٹ انکوائری | 114 |
| ریلوے انکوائری | 117 اور 99213565-66 |

## سیلاب متاثرہ علاقوں میں وبائی امراض تیزی سے پھیل رہے ہیں، حنید لاکھانی

سڑکوں پر پناہ لیے سیلاب متاثرین خوراک اور ادویات کے منتظر ہیں، معروف سماجی رہنما

کراچی (اسٹاف رپورٹر) ماہر تعلیم و سماجی رہنما حنید لاکھانی نے کہا ہے کہ سیلاب اور شدید بارشوں سے پیدا ہونے والی موجودہ صورتحال میں سیلاب متاثرہ علاقوں میں آلودہ پانی ہی مختلف بیماریوں کا سبب بن رہا ہے جس سے بچاؤ کے لیے لوگ جتنا ممکن ہو سکے صفائی ستھرائی کا خاص خیال رکھیں، ایک بین الاقوامی ادارے کی تشویشناک رپورٹ کے مطابق پاکستان میں سیلاب اور شدید بارشوں سے پیدا ہونے والی صورتحال سے تیس لاکھ سے زائد بچوں کی زندگیوں کو خطرہ ہے جب بھی پاکستان میں کوئی قدرتی آفت آتی ہے تو سب سے زیادہ بچے خطرے کا شکار ہوتے ہیں اور موجودہ حالات میں سیلاب متاثرہ خاندانوں کو محفوظ اور صاف ستھرے ماحول میں منتقل کرنا بہت ضروری ہے ورنہ مشکلات مزید بڑھ جائیں گی، ان خیالات کا اظہار انہوں نے حنید لاکھانی سیکریٹریٹ سے جاری کردہ بیان میں کیا، حنید لاکھانی نے کہا کہ سڑکوں پر پناہ لیئے سیلاب متاثرین اپنے بچوں کے لیئے خوراک اور دواؤں کے منتظر ہیں کیونکہ ایک اندازے کے مطابق متاثرین کی تعداد 33 ملین ہے، جس میں سے 16 ملین تو صرف بچے ہیں، بچوں کو پینے کے صاف پانی اور غذائی قلت کی وجہ سے مختلف وبائی امراض اپنے گھیرے میں لے رہی ہیں، انہوں نے کہا کہ سیلاب سے دو لاکھ اسی ہزار گھر مکمل طور پر اور چھ لاکھ سے زائد جزوی طور پر تباہ ہو چکے ہیں، اس کے علاوہ ڈیم اور فلو ہو گئے ہیں اور کچھ بڑے دریاؤں کے کنارے ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہو چکے ہیں، صوبہ سندھ میں گھر، کھیت، پل، اسکول، ہسپتال، صحت عامہ کی سہولیات سمیت اہم ترین بنیادی ڈھانچہ مکمل تباہ ہوگیا ہے، سندھ کی ستر فیصد زمین پر سیلابی پانی موجود ہے، جس کی وجہ سے معمولات زندگی مکمل طور پر درہم برہم ہو گئے ہیں۔

کمشنر کراچی محمد اقبال میمن کا ایتھلیٹس اسٹیڈیم میں کراچی فٹبال کلب کے کھلاڑیوں کے ہمراہ گروپ فوٹو، کمانڈر رینجرز کرنل جہانگیر اختری، جمیل احمد و دیگر کا گروپ فوٹو

## حکومت متاثرین کی فوری و عملی مدد کرنے میں ناکام رہی، حسین محنتی

بااثر افراد اپنی زمین بچانے کے لیے غریبوں کو برباد کررہے ہیں، رہنما جے آئی

کراچی (اسٹاف رپورٹر) امیر جماعت اسلامی و سابق ایم این اے محمد حسین محنتی نے کہا ہے کہ حکومت بارش و سیلاب متاثرین کی فوری و عملی مدد کرنے میں ناکام رہی، حکومتی نااہلی و کرپشن کی وجہ سے اس وقت سندھ کے کئی شہر پانی کی زد میں ہیں جو بچ گئے ہیں بیرونی امداد کی لالچ میں ان کو بھی ڈبونے کی کوشش کی جارہی ہے جو کہ سنگدلی اور بے حسی کی انتہا ہے۔ ہر علاقے کا بااثر شخص اپنی زمین و فصل بچانے کے لیے کٹ لگا کر غریبوں کو برباد کررہا ہے۔ اس حوالے سے عدالت کا فیصلہ قابل تحسین ہے۔ دولت پور سے نوشہرو فیروز تک راستہ جام ہے ہزاروں گاڑیاں پھنسی ہوئی ہیں اور عوام کا کوئی پرسان حال نہیں ہے۔ ان خیالات کا اظہار انہوں نے سیلاب زدگان کے لیے الخدمت کے تحت مائی مریم اسکول میں منعقدہ میڈیکل کیمپ کے افتتاح کے موقع پر کیا۔ صوبائی امیر نے مائی مریم اور اردو وسندھی میڈیم اسکول میں قائم متاثرین کے کیمپ کا دورہ و مسائل سنے اور ہر ممکن تعاون کا یقین دلایا۔ اس موقع پر امیر ضلع ساگر محمد رفیق منصوری، مشتاق عادل، تو حید شاہ اور مجاہد چنا بھی ساتھ موجود تھے۔ انہوں نے مزید کہا کہ حالیہ صورتحال کے پیش نظر سندھ کے لاکھوں لوگ کھلے آسمان تلے بے یارو مددگار حکومتی امداد کے آسرے پڑے ہوئے ہیں۔ بڑے دنوں سے بارش و کیچڑ کے گندے پانی سے اسہال، گیسٹرو، ڈینگی، ملیریا و دیگر وبائی امراض پھوٹ پڑے ہیں الخدمت کے تحت میڈیکل کیمپ کا انعقاد اسی کی کڑی ہے۔ انہوں نے کہا کہ بیرونی ممالک متاثرین کے لیے لاکھوں ڈالر و امدادی سامان بھیجنے کے اعلانات ہورہے ہیں نامعلوم یہ کہاں جارہے ہیں۔ ضرورت اس امر کی ہے کہ عوام کو بھکاری بنانے کی بجائے آئندہ کی منصوبہ بندی، سد باب اور غفلت و کرپشن کے مرتکب ذمہ داران کے خلاف سخت کارروائی کی جائے۔

## مشکل کی اس گھڑی میں سیلاب متاثرین کو تنہا نہیں چھوڑیں گے، زاہد اعوان

کراچی (اسٹاف رپورٹر) تنظیم الاعوان پاکستان سندھ کے وائس چیئرمین زاہد اعوان نے کہا ہے کہ ملک بھر میں سیلاب متاثرین اس وقت کسمپرسی کی حالت میں ہیں، سیلاب متاثرین کے گھر تباہ ہو چکے ہیں جبکہ کھانے پینے کی اشیاء کی شدید قلت ہے، ایسی صورتحال میں تنظیم الاعوان سندھ کی جانب سے سیلاب زدگان کی بھرپور مدد کی جارہی ہے، مشکل کی اس گھڑی میں سیلاب متاثرین کو تنہا نہیں چھوڑیں گے، زاہد اعوان نے کہا کہ 300 سے زائد افراد زخمی اور تقریباً 8 لاکھ مویشی سیلاب کی نذر ہو چکے ہیں، گھروں، املاک اور انفراسٹرکچر کو ہونے والے نقصان کا ابتدائی تخمینہ اربوں روپے کا سامنے آرہا ہے، تنظیم الاعوان سندھ کی جانب سے سیلاب زدگان کے فوری ریسکیو کیلئے اپنے تمام تر وسائل بروئے کار لائے جارہے ہیں، متاثرین کو کھانے پینے کی اشیاء اور خیموں کی فراہمی کی ہر ممکن کوششیں جاری ہیں۔

## سیلاب متاثرین کی ہر ممکن مدد کو یقینی بنایا جائے گا، بچو دیوان

سیلاب متاثرین کی مدد کے لئے تنظیم الاعوان پاکستان کا ساتھ دیں، چیئرمین پاک مسلم الائنس

کراچی (اسٹاف رپورٹر) چیئرمین پاک مسلم الائنس بچو عبدالقادر دیوان نے کہا ہے کہ ملک بھر میں سیلاب متاثرین اس وقت کسمپرسی کی حالت میں ہیں، سیلاب متاثرین کے گھر تباہ ہو چکے ہیں جبکہ کھانے پینے کی اشیاء کی شدید قلت ہے، ایسی صورتحال میں پاک مسلم الائنس دیوان کی جانب سے سیلاب زدگان کی بھرپور مدد کی جارہی ہے، مشکل کی اس گھڑی میں سیلاب متاثرین کو تنہا نہیں چھوڑیں گے۔ بچو دیوان نے کہا کہ لاکھوں مویشی سیلاب کی نذر ہو چکے ہیں، گھروں، املاک اور انفراسٹرکچر کو ہونے والے نقصان کا ابتدائی تخمینہ اربوں روپے کا سامنے آرہا ہے، پاک مسلم الائنس کی جانب سے سیلاب زدگان کے فوری ریسکیو کیلئے اپنے تمام تر وسائل بروئے کار لائے جارہے ہیں، متاثرین کو کھانے پینے کی اشیاء اور خیموں کی فراہمی کی ہر ممکن کوششیں جاری ہیں، اتنی بڑی تعداد میں متاثرین کو کھانے پینے کی اشیاء، ادویات، خیموں کی فراہمی ایک بڑا چیلنج ہے۔ انہوں نے کہا کہ انفراسٹرکچر کی تباہی متاثرین تک امداد پہنچانے میں ایک بڑی رکاوٹ ہے۔

کراچی میں سیلاب متاثرین کے لئے قائم کیمپ میں خواتین اور بچے موجود ہیں

